**نوح کے ساتھ** : تو ھامہ نے کہا' ایسی بات کے اعادہ سے معاف کیجئے' میں اللہ عزوجل کی طرف رجوع اور توبہ کرتا ہوں کہ میں نوح علیہ السلام کے پاس مسجد میں' ان پر ایمان لانے والے لوگوں کے ہمراہ تھا۔ میں ان کو قوم پر بددعا کرنے کے بارے میں ملامت اور ڈانٹ ڈپٹ پلاتا رہا (وہ اس فعل پر نادم ہوئے) اور رو پڑے یہاں تک کہ مجھے بھی رلا دیا اور انہوں نے کہا لامحالہ میں اس بات پر نادم اور پشیمان ہوں اور میں اللہ سے پناہ مانگتا ہوں کہ میرا شمار جاہلوں میں ہو۔

ھامہ نے کہا میں نے عرض کیا اے نوح! میں ہابیل بن آدم ایسے سعید اور شہید کے انسان کے قتل میں شریک تھا۔ کیا میری توبہ کی کوئی سبیل اور صورت ہے؟ اس نے کہا اے ہام' نیکی کا ارادہ کر اور افسوس و پشیمانی سے پہلے اس کو کر گزر کہ میں نے اپنی طرف نازل شدہ کتاب میں پڑھا ہے کہ جو شخص بھی توبہ کرے' خواہ کتنا ہی گنہ گار ہو' اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول کر لیتا ہے۔ باوضو ہو کر اللہ تعالیٰ کے لئے دو سجدے کر' میں نے فوراً اس کے حکم کی تعمیل کی تو اس نے مجھے بلایا اور کہا اپنا سر سجدہ میں اٹھا کہ تیری توبہ کی قبولیت آسمان سے نازل ہو چکی ہے۔ میں پھر اللہ کے حضور سجدہ میں گر گیا۔

**ھود کے ساتھ** : میں ھود علیہ السلام کے پاس ان کی مسجد میں ان پر ایمان لانے والے لوگوں کے ساتھ تھا۔ میں ان کو' قوم پر بددعا کرنے پر عتاب کرتا رہا' یہاں تک وہ خود روئے اور مجھے بھی رلایا اور انہوں نے کہا میں اس بددعا پر نادم اور پشیمان ہوں اور میں اللہ سے پناہ مانگتا ہوں کہ میں جاہلوں میں سے ہوں۔

میں یعقوبؑ کی خدمت میں حاضر ہوا کرتا تھا اور یوسفؑ کے ساتھ محفوظ مکان میں تھا۔ الیاسؑ سے وادیوں میں ملاقات کرتا تھا اور میں اب بھی ان کو ملا ہوں موسیٰ بن عمرانؑ سے بھی میری ملاقات ہوئی تھی انہوں نے مجھے تورات پڑھائی تھی اور مجھے پیغام دیا تھا کہ عیسیٰؑ سے ملاقات ہو تو میرا سلام کہنا۔ میری ملاقات عیسیٰؑ سے ہوئی میں نے ان کو موسیٰ کا سلام کہا اور عیسیٰؑ نے پیغام دیا اگر محمدؐ سے ملاقات ہو تو ان کو میری طرف سے سلام کہنا۔ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ اشکبار ہوئے اور روتے ہوئے فرمایا جب تک دنیا قائم رہے عیسیٰؑ پر سلامتی ہے اور اے ھام! اوائے امانت کے صلہ میں تجھ پر بھی سلامتی ہو۔

اس نے عرض کیا یارسول اللہ! آپ میرے ساتھ وہی سلوک کریں جو موسیٰ نے میرے ساتھ کیا تھا۔ انہوں نے مجھے تورات سکھائی تھی' اس نے کہا۔ پھر اسے رسول اللہ ﷺ نے بھی سورہ واقعہ' سورہ المرسلات' سورۂ نباء' اذا الشمس کورت' معوذتین اور سورہ اخلاص پڑھائی اور فرمایا اے ھامہ! اپنی ضرورت بتاتے رہو اور ملاقات کرتے رہو۔ حضرت عمرؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد وہ ہمارے پاس نہیں آیا نامعلوم وہ اب زندہ ہے یا نہیں۔

حافظ بیہقی کا بیان ہے کہ یہ محمد بن ابی معشر' اس سے بڑے بڑے اہل علم نے روایت بیان کی ہے۔ مگر محدثین اس کو ضعیف کہتے ہیں اور یہ حدیث ایک اور سند سے بھی مروی ہے جو اس سے زیادہ قوی ہے' واللہ اعلم۔

الحمدللہ! سیرت النبی ﷺ جلد دوم مکمل ہوئی۔

